# امثال القرآن

بسم الله الرحمن الرحيم

## سود کھانے والوں کی مثال

الَّذِينَ يَأْكُلُونَ الرِّبَا لَا يَقُومُونَ إِلَّا كَمَا يَقُومُ الَّذِي يَتَخَبَّطُهُ الشَّيْطَانُ مِنَ الْمَسِّ ذَلِكَ بِأَنَّهُمْ قَالُوا إِنَّمَا الْبَيْعُ مِثْلُ الرِّبَا وَأَحَلَّ اللهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبَا فَمَنْ جَاءَهُ مَوْعِظَةٌ مِنْ رَبِّهِ فَانْتَهَى فَلَهُ مَا سَلَفَ وَأَمْرُهُ إِلَى اللهِ وَمَنْ عَادَ فَأُولَئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ () يَمْحَقُ اللهُ الرِّبَا وَيُرْبِي الصَّدَقَاتِ وَاللهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ كَفَّارٍ أَثِيمٍ (البقرة: 276-275)

وہ لوگ جو سود کھاتے ہیں وہ (قیامت کے دن) کھڑے نہ ہو سکیں گے مگر جس طرح وہ کھڑا ہوتا ہے جسے شیطان نے چھو کر خبطی بنا دیا ہو، یہ (سزا) اس وجہ سے ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ بے شک تجارت بھی سود ہی کی طرح ہے حالانکہ تجارت کو اللہ نے حلال کیا ہے اور سود کو حرام۔ تو جس کے پاس اس کے رب کی طرف سے کوئی نصیحت آجائے اور وہ باز آجائے تو جو وہ پہلے لے چکا ہے وہ اسی کا ہوا اور اس کا معاملہ اللہ کے سپرد ہے اور جو کوئی (سود کی طرف) دوبارہ لوٹ آئے تو یہی لوگ آگ کے ساتھی ہیں، وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ اللہ سود کو مٹاتا اور صدقات کو بڑھاتا ہے اور اللہ کسی سخت ناشکرے، بہت گناہ گار سے محبت نہیں کرتا۔

## مثال سے حاصل ہونے والے فوائد

← سود کی حرمت

- کبیرہ گناہ
- ناقابل معافی گناہ
- سود سے منسلک ہر شخص پر لعنت
- سود کے گناہ میں سب لوگ برابر کے شریک ہیں

← سود کے دنیا و آخرت میں نقصانات

- رزق میں بے برکتی
- حرام کمائی کا بندوں کے اعمال پر اثر پڑنا
- نیک اعمال کی عدم قبولیت
- دعاؤں کی قبولیت میں رکاوٹ
- حرام مال سے صدقہ کرنے میں نیکی کی بجائے گناہ ملنا
- سود۔ عذابِ الہی کا سبب

## کرنے کے کام

### حلال کو اختیار کرنا اور حرام سے بچنا

- حلال کمائی کی کوشش کریں اور حرام کمائی سے مکمل طور پر بچیں
- تھوڑا حلال کثیر حرام سے بہتر ہے
- حلال کما کر اپنے دین اور عزت کی حفاظت کریں
- مال کی حرص و لالچ سے بچیں
- ناحق مال کھانے سے بچیں

### شیطانی حملوں سے بچنے کے لیے حفاظتی اقدام

- اخلاص اپنائیں / مخلص بندوں پر شیطان کا زور نہیں چلتا
- نمازوں کی پابندی کریں
- طہارت کا اہتمام کریں
- ذکر شیطانی حملوں سے بچانے کا محفوظ قلعہ
- صبح و شام کی دعاؤں کی حفاظت کریں
- گھروں کو قرآن سے آباد کریں
- مغرب کے وقت گھروں سے بچوں اور چوپایوں کو گھر سے باہر نہ نکالیں
- اللہ کا نام لے کر دروازے بند کریں
- گھر کو شیطانی چیزوں سے پاک کریں
- روزمرہ کے کاموں میں شیطان کی مخالفت کریں

اللّٰهُمَّ
اكفني بحلالك عن حرامك
وأغنني بفضلك عمَّن سواك